# حل المشکلات

مولانا رحم الٰہی صاحب عامل چشتی نقشبندی رحمۃ اللہ علیہ

ادارہ اشاعتِ دینیات (پرائیویٹ) لمیٹڈ
حضرت نظام الدین، نئی دہلی

(U) Tibbe Nabawi ISBN 81-7101-103-9 PP 304

**مصنف: حافظ نذیر احمد صاحب پرنسپل شبلی کالج لاہور**

طبِّ نبوی کے عنوان سے اُردو میں متعدد کتابیں موجود ہیں لیکن اِس کتاب کی خصوصیت یہ ہے کہ یہ نہایت جامع اور مفصّل ہے۔ اِس کتاب میں ابتدا میں حفظانِ صحت کیلئے شرعی ہدایات، بیماریوں کے اُخروی اور دینی رُخ کا ذکر ہے۔ اسی طرح صحت سے تعلق رکھنے والے اسلامی آدابِ زندگی بیان کئے گئے ہیں۔ بہت سی دعائیں اور عملیات بھی احادیث کے حوالے سے لکھے گئے ہیں۔ اس کے بعد حضورؐ نے مختلف بیماریوں کے علاج کے سلسلہ میں جو کچھ ارشاد فرمایا ہے حوالوں کے ساتھ اِس کتاب میں موجود ہے۔ اِس کے علاوہ غذاؤں سے متعلق بھی حضورؐ کی ہدایات بھی اِس کتاب میں ملتی ہیں۔

Hallal Mushkilat ISBN 81-7101-065-2

Rs. 15

ناشر ـــــ منشی نفیس احمد ادارہ اشاعت دینیات حضرت نظام الدین نئی دہلی ۱۳

نام کتاب ـــ حل المشکلات

مصنف ـــ مولانا شاہ رحم الٰہی

کاتب ـــ سید آصف علی دہلوی

پریس ـ

تعداد طباعت اکیس سو (۲۱۰۰)



# فہرست مضامین

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم ط

اے عزیز دوست دعا اور دوا میں بلکہ ہر شے میں اللہ تعالیٰ نے ایک خاصیت وصفت رکھی ہے۔ بصفت اسمار حق وصفت اشیار حقؒ ہ اور اس کے کچھ طریقے ہیں اگر طریقہ وترکیب سے اس کو استعمال کیا جائے تو اس کے اثرات ہوتے ہیں۔ اور بے طریقہ وبے اصول جو کام وعمل کیا جائے اس میں بجائے فائدہ کے نقصان ہوتا ہے بعض لوگ بے طریقہ عمل کرتے ہیں اسی طرح بغیر زکوٰۃ کے یا بے ترتیبی سے تعویذ لکھتے ہیں جب اس کا کچھ اثر نہیں ہوتا تو عمل کو بدنام کرتے ہیں غرض ہر چیز کے طریقے ہیں۔ یہاں تک کہ روٹی، چپاتی، سالن، قورما، فرنی، کھیر، زردہ، بریانی وغیرہ وغیرہ ہر ایک کا قاعدہ ہے۔ جو قاعدہ سے کرے گا تو ٹھیک چیز بنے گی اور لذت بھی آئیگی اگر بے ترکیبی سے کریگا نہ بارونق چیز بنے گی اور نہ لذت آئے گی۔

غرض جس کام کے کرنے کا ارادہ ہو تو اس کو چاہیے کہ دل سے بھی آمادہ ہو اور پہلے علم وعمل کے کچھ قاعدے سیکھے۔ پھر اس کو شروع کرے لہٰذا فقیر نے چند قاعدے جو کہ عاملین فن سے اور پیران طریقت سے سیکھے ہیں مختصراً اس میں تحریر کرتا ہے۔ اگر عامل ان قاعدوں کا لحاظ رکھے گا تو انشاء اللہ تعالیٰ بجائے فائدے کے کبھی نقصان نہ ہوگا۔

فقیر حقیر رحم الٰہی کان اللہ لہ

# عمل کے قاعدے

**قاعدہ ۱** اکل حلال ہو اور صدق مقال ہو شیطانی وسواس اور خیالات لایعنی کو دل سے ترک کرے اور عمل کے وقت اپنے مطلب کو دھیان میں رکھے اور دل کی طرف متوجہ رہے اگر عمل کا خیال نہیں تو عمل سے کوئی فائدہ نہ ہوگا بقول حضرت مولانا کے۔

بر زباں تسبیح و در دل گاؤ خر ایں چنیں تسبیح کے دارد اثر

**قاعدہ ۲** جو عمل اور وظیفہ جتنے دن کے واسطے کسی مطلب کے لئے کرے تو اسکو چاہیئے کہ ترک حیوانات کرے جیسے گوشت مچھلی۔ انڈا خواہ کسی جانور کا ہو اور بہتر یہ ہے کہ ہینگ اور لہسن اور پیاز خام وغیرہ کو بھی نہ کھائے ان چیزوں کے ترک سے امید قوی ہے کہ اپنے عمل میں کامیابی حاصل ہوگی اور حیوانات کے کھانے سے بعض عملیات میں تاخیر اور نقصان کا اندیشہ ہوگا۔

**قاعدہ ۳** جواہر خمسہ وغیرہ میں لکھا ہے کہ عملیات کے پڑھنے کا تقرر وقت ضروری ہے۔ مثلاً اگر کوئی شخص کسی عمل کو جلالی یا جمالی پہلے روز جس وقت شروع کرے تا اختتام وقت وغیرہ کی پابندی رکھے۔ اختلاف وقت سے نقصان کا ڈر ہے۔

**قاعدہ ۴** تعین مکان بھی اس میں بہت ضروری ہے۔ مکان کا بلا عذر بدلنا ہرگز جائز نہیں ایک ہی مصلے پر پڑھا کرے جہاں پہلے روز شروع کیا تھا۔ اسی جگہ پر پڑھا کرے۔

**قاعدہ ۵** جو عمل شروع کرے قمری مہینے کی چودہ تاریخ سے پہلے شروع کرے



**قاعدہ ۶** جب عمل پڑھنے کو بیٹھے تو الحمد و آیۃ الکرسی اور چاروں قل تین تین بار یا سات سات بار پڑھکر اپنے ہاتھوں کی انگلیوں پر دم کرکے اپنے گرد حصار کھینچ لے

**قاعدہ ۷** جو دعا یا جو نام پڑھا جاتا ہے اس کا پہلا حرف اور پڑھنے والے کے نام کا پہلا حرف جلالی یا جمالی ہوں تو اس کا اثر جلد ہوتا ہے۔ جمالی اور جلالی ہر اسم کے ساتھ لکھدیا ہے (صفحہ ۹)

**قاعدہ ۸** جب کوئی کسی عمل کی زکوٰۃ دے چکے تو اس کو چاہیئے کہ ہر روز سات بار یا بارہ بار یا اس سے زیادہ اس کو بلا ناغہ پڑھ لیا کرے اور طریقہ زکوٰۃ آگے آئیگا۔

**قاعدہ ۹** اعمال میں اجازت صاحب عمل کی ضروری ہے ورنہ اس کے کرنے میں نقصان اور فتور ضروری ہے لہٰذا فقیر عفا اللہ عنہ نے اعمال مندرجہ رسالہ ہذا کی اجازت عام دی ہے۔

**قاعدہ ۱۰** ہر مہینہ کے تین تین عشرہ مقرر کئے ہیں، پہلا عشرہ واسطے کشائش رزق و فتوحات کے لئے۔ دوسرا عشرہ محبت اور تسخیر کے لئے۔ تیسرا عشرہ عداوت کے لئے۔ اور عامل کو ان دونوں کا لحاظ رکھنا ضروری ہے۔ وسعت رزق، و تسخیر و شفاء مریض کے لئے پیر کا دن، دولت کی ترقی کیلئے جمعرات اور جمعہ کا دن۔ ہلاکی دشمن کے لئے ہفتہ اتوار اور منگل کا دن، زبان بندی وغیرہ کے لئے اتوار اور بدھ کا دن۔

**قاعدہ ۱۱** تعویذ چار قسم کے ہوتے ہیں، آتشی، بادی، آبی، خاکی، پہلی قسم تعویذ آتشی اسکو کہتے ہیں جو آگ میں ڈالے جاتے ہیں یا چولھے کے نزدیک دفن کردیئے جاتے ہیں۔ یہ فتوحات خواب بندی یا زبان بندی کیلئے ہوتے ہیں۔

دوسری قسم بادی تعویذ جو کہ درخت یا کسی بلند جگہ پر لٹکائے جاتے ہیں تاکہ ہوا سے ہلیں یہ محبت کیلئے ہوتے ہیں۔ تیسری قسم تعویذ آبی جو دریا یا حوض یا کنوئیں میں ڈالے جاتے ہیں یہ خلاصیٔ قیدی و تسخیر وغیرہ کیلئے ہوتے ہیں۔ چوتھی قسم تعویذ خاکی جو چوکھٹ کے نیچے یا چوراہا یا راستہ یا گورستان یا پہاڑ وغیرہ میں دفن کئے جاتے ہیں یہ ہلاکیٔ دشمن وغیرہ کے لئے ہوتے ہیں۔

آتشی تعویذ لکھتے وقت ان شرطوں کا خیال رکھیں کہ منہ مشرق کیطرف ہو تنور یا آگ کے قریب لکھیں اگر تعویذ بادی لکھیں تو اونچی جگہ بیٹھ کر لکھیں جہاں ہوا کا گذر ہو اور منہ مغرب کی جانب ہو۔ اگر تعویذ آبی لکھیں تو دریا یا حوض یا پانی کے قریب بیٹھ کر لکھیں اگر قریب میں ایسی جگہ نہ ہو تو کسی برتن میں پانی بھر کر پاس رکھ لے اور منہ جانب شمال کے ہو اور اگر تعویذ خاکی لکھیں تو مکان خالی ہو منہ جنوب کی طرف ہو اور خوشبو مثل عود کے جلتی ہو۔

ہر عمل کی زکوٰۃ کا طریقہ یہ ہے کہ جو اسم یا دُعا کو آیت کا عمل کرنا ہو اس کے اعداد ابجد کے حساب سے نکالے جاتے ہیں جتنے عدد اس کے ہوں گے ان عددوں کے برابر ایک وقت ایک جگہ چالیس روز تک وقت مقررہ پر پڑھا جائیگا اور تعویذ کی زکوٰۃ کا طریقہ یہ ہے کہ جتنے عدد کا وہ نقش ہو اتنی تعداد چالیس روز تک لکھ کر ہر تعویذ کو آٹے کی گولی میں لپیٹ کر دریا میں ڈالے۔ ایک چلہ پورا کرنے کے بعد اس نقش کی زکوٰۃ ادا ہو جاتی ہے پھر اس میں فوراً اثر ہوتا ہے اور اس رسالہ میں ہم نے ہر اسم کے عدد لکھ دیئے ہیں ان عددوں کی تعداد[1] کے موافق پڑھا جائیگا اور اگر کسی تعویذ کا عامل بننا ہو تو اس نقش کے اسم کے عددوں کے موافق اس کو لکھ کر آٹے میں گولیاں بنا کر

[1] اور تمام ناموں کا عامل بننے کیلئے ۴۰ روز تک اول آخر درود شریف سات مرتبہ اور اسم مرتبہ تمام نام صبح کے وقت پڑھ لیا کریں تو تمام ناموں کی زکوٰۃ ہو جائے گی۔



دریا میں ڈالے اور پھر اللہ تعالیٰ کے اسموں کی برکت کا مظاہرہ دیکھے اور فرمایا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ تحقیق اللہ تعالیٰ کے ننانوے نام ہیں جو کوئی ان کو یاد کرے جنت میں داخل ہوگا۔ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِنَّ لِلّٰہِ تَعَالٰی تِسْعَۃً وَّتِسْعِیْنَ اِسْمًا مَنْ اَحْصَاھَا دَخَلَ الْجَنَّۃَ (مشکوٰۃ شریف ۱۹۹)

اور دوسری حدیث میں فرمایا نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ اللہ تعالیٰ کے ناموں کے بعد جو دعا مانگی جاتی ہے وہ قبول کی جاتی ہے اور ایک حدیث میں فرمایا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ تقدیر کو کوئی چیز نہیں بدلتی مگر دعا اور عمر کو نہیں زیادہ کرتی کوئی چیز مگر نیکی۔ (مشکوٰۃ شریف) لَا یَرُدُّ الْقَضَاءَ اِلَّا الدُّعَاءُ وَلَا یَزِیْدُ فِی الْعُمْرِ اِلَّا الْبِرُّ۔ رواہ الترمذی عن سلمانؓ (مشکوٰۃ ۱۹۵)

دعا مانگنے کا طریقہ:۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ دعا مانگتے وقت پہلے اللہ تعالیٰ کی حمد و ثنا کرے مجھ پر درود بھیجے اور اپنے گناہوں کا اقرار کرے اور معافی چاہے اور رغبت و عاجزی کے ساتھ اور مقبولیت کی امید رکھتے ہوئے دعا کرے تو دعا قبول ہو جاتی ہے بشرطیکہ نہ گناہ ہو اور نہ رشتے ناتے ٹوٹتے ہوں

دعا کی قبولیت کا ظہور تین طرح سے ہوتا ہے اوّل جس چیز کی دعا کی جائے اس کا ظہور فوراً ہو جائے دوسرے اس کی برکت سے کوئی بلا نازل ہونے والی روک دی جائے تیسرے اس کا اجر قیامت کو دیا جائے۔ فرمایا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے دنیا میں جس دعا کا ظہور نہیں ہوا تھا اس کا بدلہ جب قیامت کے روز دیا جائیگا تو وہ شخص اپنے دعا کے اجر کو دیکھ کر کہے گا اے پروردگار عالم مجھے معلوم نہیں تھا کہ میری دعا کا اتنا اجر ملے گا۔ اس وقت آرزو کریگا کہ کاش دنیا میں میری ایک

بھی دعا قبول نہ ہوتی۔ پروردگار عالم نے فرمایا ہے عَسٰٓی اَنْ تَکْرَهُوْا شَیْئًا وَّهُوَ خَیْرٌ لَّکُمْ وَعَسٰٓی اَنْ تُحِبُّوْا شَیْئًا وَّهُوَ شَرٌّ لَّکُمْ وَاللّٰهُ یَعْلَمُ وَاَنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ[1] ممکن ہے کہ تم کسی چیز کو برا جانو اور دراصل وہ تمہارے لئے بہتر ہو اور یہ بھی ممکن ہے کہ تم کسی چیز کو اچھا سمجھو حالانکہ وہ تمہارے لئے بری ہو حقیقی علم اللہ کو ہے تم محض بے خبر ہو۔ اس میں پروردگار عالم نے بتایا کہ ایک چیز کی تم دعا کرتے ہو تم کو اس کا علم نہیں کہ اس میں تمہارے لئے کیا کیا نقصان ہے حالانکہ تم اسکو اپنے لئے بہتر سمجھ کر مانگتے ہو مگر وہ تمہارے لئے نقصان دہ ہے اس لئے ہم نے اس دعا کی قبولیت کا ظہور فوراً نہیں کیا کہ تم کو نقصان نہ ہو۔ اللہ تعالٰی کے خزانے میں کسی چیز کی کمی نہیں اگر تمام دنیا کے لوگوں کو منہ مانگی چیزیں عنایت فرمادیں تو اس کے خزانے میں ذرہ برابر بھی کمی نہ آوے کیونکہ پروردگار عالم کو کچھ لینا دینا نہیں پڑتا ان کو صرف کُن کہنا ہوتا ہے یعنی ہو جا فَیَکُوْن، پس وہ ہو جاتا ہے فرمایا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ اپنے رب سے مانگو تمہیں جس چیز کی ضرورت ہو خواہ چھوٹی ہو یا بڑی ہو وہ ہر چیز عنایت فرماتا ہے اور جو اللہ تعالٰے سے دعا نہیں مانگتے اللہ تعالٰے ان پر غصہ فرماتے ہیں۔

ایک جگہ فرمایا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے جب تک کوئی شخص دعا میں جلدی نہ کرے اس کی دعا ضرور قبول ہوتی ہے۔ جلدی کرتا ہے کہنے لگے میں نے تو بہر چند دعا مانگی لیکن خدا نے قبول نہیں کی۔ بعض پیغمبروں کی دعائیں قبول ہوتے کے باوجود اسکا ظہور عرصہ کے بعد ہوا مثلاً حضرت نوح علیہ السلام نے جب اپنی قوم کیلئے بد دعا کی تو بعض جگہ لکھا ہے کہ چالیس سال بعد طوفان آیا ہے۔ بعض کہتے ہیں کہ

[1] سورہ بقرہ آیت ۲۱۶ (ط)۔



اس سے بھی زیادہ عرصہ کے بعد آیا تھا۔ اسی طرح حضرت موسٰی علیہ السلام اور حضرت ہارون علیہ السلام نے فرعون کیلئے بد دعا کی تو وہ قبول ہوئی جسکو اللہ تعالٰی نے فرمایا قَدْ اُجِیْبَتْ دَّعْوَتُکُمَا فَاسْتَقِیْمَا کہ تم دونوں کی دعا قبول کر لی تم استقلال رکھو مگر ظہور اسکا چالیس برس بعد ہوا۔ فرعون چالیس سال بعد غرق ہوا۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے دعا کی تھی رَبَّنَا وَابْعَثْ فِیْهِمْ رَسُوْلًا مِّنْهُمْ یہ دعا قبول ہو گئی تھی لیکن اس کا ظہور کئی سو برس بعد ہوا۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں اپنے باپ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی دعا ہوں اور حضرت عیسٰی علیہ السلام کی بشارت ہوں۔

غرض انسان کو چاہیے کہ دعا مانگ کر قبولیت کی جلدی نہ کرے اگر اصول کے موافق ہوگا تو ضرور قبول ہوگی۔ حدیث میں آتا ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ اِنَّ رَبَّکُمْ حَیِیٌّ کَرِیْمٌ یَّسْتَحْیِیْ مِنْ عِبَادِهٖ اِذَا رَفَعَ یَدَیْهِ اِلَیْهِ اَنْ یَّرُدَّهُمَا صِفْرًا۔ تمہارا رب حیا والا بخشش کرنیوالا ہے بندہ جب اللہ تعالٰی کے سامنے ہاتھ اٹھا کر دعا مانگتا ہے تو اللہ تعالٰی کو خالی ہاتھ لوٹاتے ہوئے شرم آتی ہے اللہ تعالٰی رحیم ہے کہ بندہ کو خالی ہاتھ واپس کرتے ہوئے شرم آتی ہے تو ہم کو پوری امید کے ساتھ دعا کرنی چاہیے کہ ضرور قبول ہوگی انشاء اللہ تعالٰے۔

ایک حدیث میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ایک شخص ہے دور دراز کا سفر کر کے آتا ہے پریشان حال غبار آلود اور آسمان کی طرف ہاتھ اٹھا کر دعا مانگتا ہے یا رب یا رب یا الٰہا لیکن حال اس کا یہ ہے کہ کھانا اس کا حرام پینا اسکا حرام لباس اس کا حرام ہے اور حرام غذا سے پرورش پاتا ہے تو اسکی دعا

کس طرح قبول ہو سکتی ہے اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا یَا اَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا کُلُوْا مِنْ طَیِّبٰتِ مَا رَزَقْنٰکُمْ اے ایمان والو کھاؤ پاک صاف کھانا جو ہم نے تم کو دیا ہے۔

اس آیت اور اوپر کی حدیث میں حرام کھانا اور حرام پینا اور حرام لباس کے استعمال کرنے سے دعا کا قبول نہ ہونا فرمایا گیا ہے۔ ہر شخص کو اس سے پرہیز لازم ہے خصوصًا عامل پر تو بہت ضروری ہے ورنہ عمل کا اثر نہ ہوگا۔

اب بندہ پہلے اللہ تعالیٰ کے اسموں کی خاصیت اور طریقہ عمل و نقش وغیرہ تحریر کرتا ہے اور بعض بزرگوں نے اسمائے الٰہی کے نقش دوسرے طریقے سے تحریر کئے ہیں وہ بھی ان کے بعد صفحہ ۷۵ پر ملاحظہ فرمائیں۔ ان کے بعد چند مجرب تعویذ و آیات درج کرے گا۔

هُوَ اللّٰهُ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ

اسم — معنے — عدد

۱

یَا اَللّٰهُ
اے معبود خدائے بزرگ
(اسم ذات) (۶۶)

خاصیت ۶۶ عدد

۷۸۶

| ۹ | ۲۲ | ۱۹ | ۱۶ |
|---|---|---|---|
| ۲۰ | ۱۵ | ۱۰ | ۲۱ |
| ۱۴ | ۱۷ | ۲۴ | ۱۱ |
| ۲۳ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۸ |

جو کوئی ہر روز ہزار بار پڑھے صاحب یقین ہو۔ اور جو کوئی ہر نماز کے بعد سو بار وظیفہ کرے صاحب باطن ہو اور صاحب کشف ہو۔ جو کوئی تین ہزار سوا سو بار اللہ کے نام کو لکھ کر آٹے میں گولیاں بنا کر دریا میں ڈالے جو مشکل ہو سہل ہو اور جو کوئی اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھے خلائق کی نظروں میں عزت ہو اور جو حاجت ہو بر آوے۔ ہر کام کے لئے مفید ہے۔



۲

یَا رَحْمٰنُ
اے بہت بخشنے والے
(جمالی) (۲۹۸)

۲۹۸ عدد

خاصیت

۷۸۶

| ر | ح | م | ن |
|---|---|---|---|
| ۴۱ | ۴۹ | ۲۰۱ | ۷ |
| ۴۸ | ۳۸ | ۱۰ | ۲۰۲ |
| ۹ | ۲۰۳ | ۴۷ | ۳۹ |

جو کوئی اس اسم کو ہر روز صبح کی نماز کے بعد دو سو اٹھانوے بار پڑھے خدا تعالیٰ اس پر بہت رحم و کرم فرمائیں اور الرحمٰن الرحیم کو پڑھے غفلت اور نسیان دور ہو اور نور باطن سے دل روشنی حاصل کرے اور اس نقش کو جو کوئی جمعہ کے دن عصر کے وقت چاندی پر کندہ کرا کے پہنے جملہ آفات سے بچا رہے اور سب مرادیں حاصل ہوں۔

۳

یَا رَحِیْمُ
اے مہربان
(جمالی) (۲۵۸)

۲۵۸

خاصیت

۷۸۶

| ر | ح | ی | م |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۳۹ | ۲۰۱ | ۷ |
| ۳۸ | ۸ | ۱۰ | ۲۰۲ |
| ۹ | ۲۰۳ | ۳۷ | ۹ |

جو کوئی اس اسم کو ہر روز پانچ سو بار پڑھے اس کو دولت ملے اور تمام مخلوق مہربان ہو اور اگر یا رحمٰن الدنیا و رحیمہا اکتالیس روز تک پڑھے حاجت پوری ہو اور اس کی کوئی ضرورت نہ رکے۔ اگر بچہ زیادہ روتا ہو چاندی کی تختی پر یہ نقش عصر کے وقت کندہ کرا کے گلے میں ڈالے کم روئے گا اور ہر آفت سے محفوظ رہے گا۔

۴

**یَا مَلِکُ**
اے بادشاہ

جمالی — ۹۱

۹۰ عدد — ۷۸۶

| ۳۷ | ۱۳ | م |
|---|---|---|
| ۳۳ | ل | ۲۷ |
| ک | ۴۷ | ۲۳ |

## خاصیت

جو کوئی اس اسم کو پڑھا کرے اس کا نفس اس کا مطیع رہے اور عزت و حرمت حاصل ہو اور صاحب ملک پڑھے تو اس کا ملک قائم رہے اور عزت میں ترقی ہو۔ لوگوں میں ہر دلعزیز ہو اور جو اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھے تو دنیا میں بڑا نام حاصل ہو۔ اور اگر اس کو باندھ کر بادشاہوں کے پاس جائے تو وہ عزت سے پیش آئیں اور جو کام اُن سے کہے وہ اس کو انجام دیں اور تسخیر کیلئے بھی مجرب ہے۔

۵

**یَا قُدُّوسُ**
اے بہت پاک ذات

جمالی — ۱۷۰

۱۷۰ عدد — ۷۸۶

| ق | د | و | س |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۵۹ | ۱۰۱ | ۳ |
| ۶۳ | ۸ | ۲ | ۹۸ |
| ۱ | ۹۹ | ۶۱ | ۹ |

## خاصیت

جو کوئی ہزار بار پڑھے سب سے بے پرواہ ہو اور جو زوال کے بعد ایک سو ستر بار پڑھا کرے دل اس کا منور ہو۔ اس اسم کو سفید کاغذ پر مشک زعفران سے لکھ کر اپنے پاس رکھے مخلوق کے دلوں میں اس کی ہیبت ہو اور چینی کی پلیٹ پر لکھ کر پئے ذہن تیز ہو اور جو بہت پڑھے اس کا دل صاف منور ہو اور اس نقش کو اپنے پاس رکھے باطن صاف ہو اور تمام آفتوں سے محفوظ رہے۔



۶

**یَا سَلَامُ**
اے سلامتی رکھنے والے

جمالی — ۱۳۱

۱۳۱ عدد — ۷۸۶

| س | ل | ا | م |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۳۷ | ۵۹ | ۳۱ |
| ۳۸ | ۳ | ۳۲ | ۵۸ |
| ۲۹ | ۶۱ | ۳۹ | ۲ |

## خاصیت

جو کوئی ہزار بار اس اسم کو نماز فجر کے بعد پڑھا کرے علم زیادہ ہو اور ایک سو اکتالیس بار پڑھکر بیمار پر دم کرے تو صحت پادے یا پانی پر دم کرکے پلادے صحت پادے اور پڑھنے والا بے خوف ہو اور اس نقش کو اپنے پاس رکھے روزی غیب سے پادے اور جانوروں کی اذیت سے محفوظ رہے اور آسمان و زمین کی آفات سے بچا رہے۔

۷

**یَا مُؤْمِنُ**
اے امن دینے والے

جمالی — ۱۳۶

۱۳۶ عدد — ۷۸۶

| الم | د | م | ن |
|---|---|---|---|
| ۴۱ | ۴۹ | ۷۲ | ۵ |
| ۴۸ | ۳۸ | ۸ | ۷۳ |
| ۷ | ۷۴ | ۴۷ | ۳۹ |

جو کوئی اس اسم کو ایک سو چھتیس بار پڑھا کرے ظالموں کے ظلم اور جملہ آفات سے محفوظ رہے اور جو کوئی کندہ کرا کے پہنے شیطان کے شر سے محفوظ رہے اور جو کوئی اس نقش کو اپنے پاس رکھے جو حاجت ہو بر آوے اور خلق میں عزت و آبرو حاصل ہووے اور جو کوئی اس مربع کو اپنے پاس رکھے خلق میں آبرو پاوے۔

۸

**یَامُهَیْمِنُ**

اے نگہبانی کرنے والے

جمالی — ۱۴۵

۱۴۵ عدد — ۷۸۶

| مه | ی | م | ن |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۴۹ | ۴۶ | ۹ |
| ۴۸ | ۳۸ | ۱۲ | ۴۷ |
| ۱۱ | ۴۸ | ۴۷ | ۳۹ |

جو کوئی اس اسم شریف کو نگینہ پر شرف قمر میں کندہ کرا کے اور انگوٹھی پر رکھکر پہنے اور پہنتے وقت اس اسم کو ایک سو اکہتر بار پڑھے۔ حاکم جابر مہربان ہو جائے جو کوئی اس اسم کو غسل کر کے پندرہ سو بار پڑھے اسرار غیبی پر مطلع ہو جو کوئی شرف قمر میں چاندی کی کندہ کرا کے پہنے شر شیطان الرجیم و دیو انسان سے محفوظ رہے۔ جو کوئی شرف قمر یا زحل میں اس نقش کو اپنے پاس رکھے حاکم وقت کے ظلم سے بچا رہے۔

۹

**یَاعَزِیْزُ**

اے غالب

جمالی — ۹۴

۱۴۵ عدد — ۷۸۶

| ال | ع | ز | یز |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۶ | ۳۲ | ۶۹ |
| ۱۵ | ۵ | ۷۲ | ۳۳ |
| ۷۱ | ۳۴ | ۱۴ | ۶ |

جو کوئی اس اسم کو بہت پڑھا کرے خلق اس کی عزت کرے۔ جو کوئی بعد نماز فجر کے اکتالیس بار ہر روز بلا ناغہ چالیس روز تک پڑھے عزیز خلائق ہووے۔ جو کوئی مشک و زعفران سے بعد نماز جمعہ کے لکھے اور لوبان وغیرہ سے دھونی دیکر اپنے پاس رکھے عزیز خلائق ہووے اور اگر اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھے لوگ اسکی عزت کریں۔



۱۰

**یَاجَبَّارُ**

اے نقصان کو پورا کرنے والے

جلالی — ۲۰۶

۲۳۷ عدد — ۷۸۶

| ا | ل | جبا | ر |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۹۹ | ۲ | ۲۹ |
| ۱۹۸ | ۴ | ۳۲ | ۳ |
| ۳۱ | ۴ | ۱۹۷ | ۵ |

اگر کوئی بادشاہ اسکو پڑھا کرے دوسرا بادشاہ اس پر غالب نہ ہو جو کوئی اس اسم کو نگینہ پر کندہ کرا کے پہنے عزت اس کی خلق کے دلوں میں بہت ہو اگر حاکم سے ڈرتا ہو اس کی مداومت کرے اسکے ظلم سے بچا رہے گا جو کوئی اس نقش کو اپنے پاس رکھے جو حاجت ہو بر آوے جو کوئی اس نقش کو جس وقت چاہے با طہارت لکھے اور ٹوپی میں رکھے خلق کے دلوں میں ہیبت ہو اور حاکم وقت نرم دل ہو جائے۔

۱۱

**یَامُتَکَبِّرُ**

اے بڑائی والے

جلالی — ۶۶۲

۶۶۲ عدد — ۷۸۶

| م | ت | ک | بر |
|---|---|---|---|
| ۲۱ | ۲۰۱ | ۴۱ | ۳۹۹ |
| ۲۰۰ | ۱۸ | ۴۰۲ | ۴۲ |
| ۴۰۱ | ۴۳ | ۱۹۹ | ۱۹ |

جو کوئی دشمن سے ڈرتا ہو اس اسم کی مداومت کرے دشمن کی زبان بدگوئی سے بند ہو گی جو کوئی لکھ کر اپنے پاس رکھے اللہ تعالٰے اس کی عزت دنیا میں زیادہ کرے گا جو کوئی اس اسم کو سونے کی تختی پر کندہ کرا کے گلے میں ڈالے مخلوق میں عزت ہووے۔ جو اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھے حاجتیں بر آویں متکبر اس کے آگے سر نگوں رہیں اور جو اسکو لکھ کر گلے میں ڈالے حاکم مہربان ہو۔

۱۲

**یَاخَالِقُ**

اے پیدا کرنے والے

جمالی ۷۳۱

۷۳۱ عدد ۷۸۶

| خ | ا | ل | ق |
|---|---|---|---|
| ۲۱ | ۹۹ | ۶۰۱ | ۱۰ |
| ۹۸ | ۲۸ | ۳ | ۶۰۲ |
| ۲ | ۶۰۳ | ۹۷ | ۲۹ |

جو کوئی اس اسم کو ہزار بار پڑھا کرے فرزند نرینہ پیدا ہو جو کوئی اس اسم کو چاندی پر کندہ کرا کے پہنے مگر طالع برج حمل ہو اور اپنی عورت سے جماع کرے عورت حاملہ ہو جاوے اور جو کوئی اس نقش کو اپنے پاس رکھے فرزند نرینہ پیدا ہووے اور جو حاجت ہو بر آوے۔ اور بچے کے گلے میں ڈالنے سے بچہ ہر آفت سے محفوظ رہے اور نشو نما جلد پاوے۔

۱۳

**یَابَارِیُ**

اے پیدا کرنے والے

جلالی ۲۱۳

۲۱۳ عدد ۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۵ | ۵۴ | ۶۲ | ۵۲ |
| ۶۳ | ۵۱ | ۴۶ | ۵۳ |
| ۵۰ | ۶۰ | ۵۶ | ۴۷ |
| ۵۵ | ۴۸ | ۴۹ | ۶۱ |

جو کوئی اس اسم کو دو سو چالیس بار پڑھے جو مراد ہو بر آوے جو کوئی اس اسم کی مداومت کریگا حق تعالیٰ ایک مونس اس کا پیدا کرے گا اور کبھی تنہا نہ رہے گا جو کوئی اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھے عزیز خلائق ہوئے اور جو طبیب اس نقش کو اپنے پاس رکھے۔ مخلوق اس کی طرف رجوع کرے اور بیمار اس کے علاج سے شفا پاوے۔



۱۴

**یَامُصَوِّرُ**

اے عورت بنانے والے

جلالی ۳۳۶

۳۶۷ عدد ۷۸۶

| ال | م | صو | ر |
|---|---|---|---|
| ۹۷ | ۱۹۹ | ۳۲ | ۳۹ |
| ۱۹۸ | ۹۴ | ۴۲ | ۳۳ |
| ۴۱ | ۳۴ | ۱۹۷ | ۹۵ |

جو کوئی اس کو پڑھے عورت بانجھ حاملہ ہو جاوے۔ جو کوئی عورت بانجھ اس نقش کو لکھ کر اپنی کمر میں باندھ کر خاوند سے ہم بستر ہو کر تی رہے حق تعالیٰ اس کو نرینہ و نیک اولاد عطا فرمائے گا اور جو بہت پڑھے مشکل کام آسان ہو جائیں۔ جو کوئی وضو کرنے کے بعد اپنی شہادت کی انگلی سے اپنی پیشانی پر لکھے جس سے ملاقات کرے اس کا دوست ہو جائے۔

۱۵

**یَاغَفَّارُ**

اے بخشنے والے

جمالی ۱۲۸۱

۱۳۱۳ عدد ۷۸۶

| ال | غ | فا | ر |
|---|---|---|---|
| ۸۲ | ۱۹۹ | ۳۲ | ۹۹۹ |
| ۱۹۸ | ۷۹ | ۱۰۰۲ | ۳۳ |
| ۱۰۰۱ | ۳۴ | ۱۹۷ | ۸۰ |

جو کوئی اس اسم کو پڑھا کرے گناہ اس کے بخشے جاویں گے اور اگر بعد نماز جمعہ کے ہزار بار یوں کہے یَاغَفَّارُ اِغْفِرْلِیْ ذُنُوْبِیْ حق تعالیٰ بہشت میں داخل کریگا اور گناہ اس کے معاف ہوں گے اور جو کوئی سحر کے وقت اس نقش کو تانبے کی تختی پر کندہ کرا کے گلے میں ڈالے اللہ تعالیٰ دشمن سے بچا دے گا جو کوئی اس نقش کو مشک زعفران سے لکھ کر بازو پر باندھے گا حاکم کے غصہ سے بچا رہے گا۔

۱۶

**یَا قَہَّارُ**

اے سب پر غالب

جلالی ۳۰۶

۳۳۷ عدد

حضرت مولانا یعقوب چرخیؒ فرماتے ہیں جو کوئی کسی ظالم سے ڈرتا ہو وہ اس اسم کو بعد نماز

۷۸۶

| ال | ق | ها | ر |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۹۹ | ۳۲ | ۹۹ |
| ۱۹۸ | ۴ | ۱۰۲ | ۳۳ |
| ۱۰۱ | ۳۴ | ۱۹۷ | ۵ |

زیضہ کے تین سو چھ بار پڑھا کرے خدا تعالیٰ امن و امان میں رکھے گا اور دشمن پر غالب رہیگا۔ حاکم مہربان ہوگا خوف دل سے جاتا رہے گا۔ جو کوئی اس نقش کو شرف مریخ میں لکھے اور اپنے گلے میں ڈالے کوئی دشمن اس پر غالب نہ ہو۔ جو کوئی اس نقش کو چاندی کی انگوٹھی پر یکشنبہ کے دن کندہ کرا کے پہنے مخلوق میں عزت پاوے۔

۱۷

**یَا وَہَّابُ**

اے بہت دینے والے

جلالی ۱۴

۴۵ عدد

جب کوئی حاجت ہووے صدق دل سے اس اسم کو پڑھے حاجت بر آوے۔ اگر کوئی محتاج

۷۸۶

| ا | ل | د | هاب |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۷ | ۲ | ۲۹ |
| ۶ | ۴ | ۳۲ | ۳ |
| ۳۱ | ۴ | ۵ | ۵ |

ہو آدھی رات کے وقت اٹھے اور وضو کر کے دو رکعت نماز پڑھے۔ بعد اس کے سجدہ میں جا کر سات بار اس اسم کو پڑھے غنی ہو جاوے۔ حضرت مولانا یعقوب چرخیؒ نے اپنی شرح اسماء حسنیٰ میں لکھا ہے۔ جب کوئی مشکل پیش آوے کسی میدان میں جا کر مثل دعا کے ہاتھ اٹھا کر سو بار یَا وَہَّابُ کہے مشکل آسان ہوگی۔



۱۸

**یَا رَزَّاقُ**

اے روزی دینے والے

جلالی ۳۰۸

۳۳۹ عدد

جو کوئی صبح کی نماز سے پہلے چاروں کونوں میں اپنے مکان کے کھڑے

۷۸۶

| ال | ر | زا | ق |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۹۹ | ۳۲ | ۱۹۹ |
| ۹۸ | ۶ | ۲۰۲ | ۳۳ |
| ۲۰۱ | ۳۴ | ۹۷ | ۷ |

ہو کر ہر ایک میں دس دس بار پڑھے تو غنی ہو جاوے۔ جو کوئی اس کو بعد ہر نماز کے پڑھا کرے روزی غیب سے پاوے۔ جو کوئی اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھے کبھی محتاج نہ ہووے۔ اپنی تجارت کی جگہ میں رکھے تجارت میں برکت ہو اور باغات یا کھیتی میں ٹانگے تو غلہ اور پھل بہت پیدا ہوں۔

۱۹

**یَا فَتَّاحُ**

اے کھولنے والے رحمت کے دروازوں کے

جمالی ۴۸۹

۵۲۰ عدد

جو کوئی صبح کی نماز کے بعد سینہ پر ہاتھ رکھ کر ستر بار یا فتاح پڑھے دل سے

۷۸۶

| ال | ف | تا | ح |
|---|---|---|---|
| ۴۰۲ | ۷ | ۳۲ | ۷۹ |
| ۶ | ۳۹۹ | ۸۲ | ۳۳ |
| ۸۱ | ۳۴ | ۵ | ۴۰۰ |

ظلمت دور ہو اور باطن اس کا منور ہو۔ سینہ کشادہ ہووے اور روزی غیب سے پاوے اگر کند ذہن چینی کی رکابی پر لکھ کر زبان سے چاٹے ذہین ہو جاوے اور جو اسکو اپنے پاس رکھے گا کشائش ظاہری و باطنی ہوگی۔

۲۰

**یَاعَلِیْمُ**

اے جاننے والے ہر چیز کے

جمالی — ۱۵۰

۱۸۱ عدد

صاحب شمس المعارف نے لکھا ہے کہ جو کوئی اس اسم کی مداومت کرے اس پر مخفیات مانند

۷۸۶

| ال | عل | ی | م |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۳۹ | ۳۲ | ۹۹ |
| ۳۸ | ۸ | ۱۰۳ | ۳۳ |
| ۱۰۱ | ۳۴ | ۳۷ | ۹ |

علم صناعت الٰہی جیسے اکسیر وغیرہ کے معلوم ہو اور جو کچھ خدا تعالیٰ سے مانگے جلد ملے اور مولانا یعقوب چرخیؒ نے اپنی شرح اسماء حسنیٰ میں لکھا ہے کہ جو کوئی اس اسم کو دل میں پڑھے صاحب معرفت ہووے اور اگر بعد نماز فریضہ کے ڈیڑھ سو بار پڑھا کرے صاحب یقین ہووے۔ جو کوئی اسکا نقش چاندی پر کندہ کرا کے اپنے پاس رکھے گا خدائے تعالےٰ علم عنایت فرمائے گا۔

۲۱

**یَاقَابِضُ**

اے تنگ کرنے والے روزی کے

جلالی — ۹۰۳

۹۳۴ عدد

جو کوئی اس اسم کو آدھی رات پڑھا کرے دشمن اسکا مقہور ہو جو کوئی اس نقش کو

۷۸۶

| ال | ق | اب | ض |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۷۹۹ | ۳۲ | ۹۹ |
| ۷۹۸ | ۱ | ۱۰۲ | ۳۳ |
| ۱۰۱ | ۳۴ | ۷۹۷ | ۲ |

مشک و زعفران سے لکھکر اپنے پاس رکھے امراض سوداویہ سے محفوظ رہے۔

ق ا ب ض<br>
۳۲ ۳۰۱ ۲۹<br>
ب ق ض ا<br>
۳۰۲ ۱۰۱ ۱۹۵<br>
ض ب ا ق<br>
۳۳ ۲۰ ۱۲<br>
۶ ق ض ب

جو کوئی قریب المرگ ہو اس نقش کو لکھکر اسکے گلے میں ڈالے اسکی روح بہت آسانی سے قبض ہو۔ اور جس عورت کے حیض آتا ہو اس کی کمر میں باندھے حیض بند ہو گا۔ نقش یہ ہے



۲۲

**یَابَاسِطُ**

اے کشادہ کرنیوالے روزی کے

جلالی — ۷۲

۱۰۳ عدد

انظیم میں لکھا ہے کہ جو کوئی اس اسم کو ہر روز پڑھا کرے اور لکھ کر اپنے پاس رکھے غم اسکو نہ ہو اور روزی غیب سے

۷۸۶

| ال | با | س | ط |
|---|---|---|---|
| ۶۱ | ۸ | ۳۲ | ۲ |
| ۷ | ۵۸ | ۵ | ۳۳ |
| ۴ | ۳۴ | ۶ | ۵۹ |

پاوے اور کسی کا محتاج نہ ہووے اور جو بہتّر بار ہر روز اس اسم کو پڑھا کرے۔ حق تعالیٰ سب آفتوں اور بلاؤں سے محفوظ رکھے گا۔ جو کوئی اس اسم کو پچھلی رات ہاتھ اٹھا کر دس بار کہے ہمیشہ خوش دل رہے اور کوئی غم و الم نہ ہو۔ ایسی جگہ سے نفع ہو جسکی امید نہ ہو۔ اور کندہ کرا کے اپنے پاس رکھے غم دور ہو۔ اور روزی میں فراخی ہو اور امراض سوداویہ میں اسکو سات روز تک پلیٹ میں لکھ کر چاٹے۔

۲۳

**یَاخَافِضُ**

اے پست کرنے والے

جمالی — ۱۴۸۱

۱۵۱۲ عدد

جو کوئی اس اسم کو بہت پڑھے حاکم وقت اس پر رضامند رہے اور جو کوئی تین دن روزہ رکھے چوتھے دن

۷۸۶

| ال | خا | ف | ض |
|---|---|---|---|
| ۸۱ | ۷۹۹ | ۳۲ | ۶۰۰ |
| ۷۹۸ | ۷۸ | ۶۰۲ | ۳۲ |
| ۶۰۲ | ۳۴ | ۷۹۷ | ۷۹ |

ایک جگہ اس کو سات بار پڑھے دشمن پر غالب ہو۔ جب کوئی مشکل پیش آئے بعد ہر نماز کے ایک ہزار چار سو اکیاسی بار پڑھے مشکل آسان ہو۔ مولانا یعقوب چرخیؒ فرماتے ہیں جو کوئی ظالم سے ڈرتا ہووے اس اسم کو ستر بار پڑھا کرے اسکے ظلم سے بچا رہیگا۔ جو کوئی اس نقش کو اپنے پاس رکھے دشمن اس کا سرنگوں رہے۔

۲۴

**یَا رَافِعُ**

اے بلند کرنے والے

جلالی ۳۵۱

۳۹۲ عدد ۷۸۶

حضرت مولانا یعقوب چرخی نے شرح اسماء حسنیٰ میں لکھا ہے کہ جو کوئی اس اسم کو آدھی رات گئے

| ال | را | ف | ع |
|---|---|---|---|
| ۸۱ | ۶۹ | ۳۲ | ۲۰۰ |
| ۶۸ | ۷۸ | ۲۰۳ | ۳۳ |
| ۲۰۲ | ۳۴ | ۶۷ | ۷۹ |

یا دن کو دوپہر کے وقت سو بار مثل دعا کے ہاتھ اٹھا کے پڑھے حق تعالیٰ اسکو خلائق میں برگزیدہ کرے اور جو کوئی تین سو یا دن بار پڑھے عزیز خلائق ہووے جو کوئی اس اسم کے نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھے عزت و منصب لے۔ اور مالامال ہو۔ حاکم وقت عزت دے۔ ہمچشموں میں وقار ہو۔

۲۵

**یَا مُعِزُّ**

اے عزت دینے والے

جلالی ۱۱۷

۱۴۸ عدد ۷۸۶

جو کوئی شب دوشنبہ کو یا جمعہ کی شب میں بعد نماز مغرب کے اس اسم کو ایک سو چالیس دن تک

| ال | م | ع | ز |
|---|---|---|---|
| ۷۱ | ۶ | ۳۲ | ۳۹ |
| ۵ | ۶۸ | ۴۲ | ۳۳ |
| ۴۱ | ۳۴ | ۴ | ۶۹ |

اکتالیس بار ہر روز بلاناغہ پڑھا کرے دنیا و عقبیٰ میں عزت پاوے اور جو کوئی اس اسم کو جمعہ کے دن چاندی پر کندہ کرادے اور گرد اس کے الملک لکھدے اور پڑھے ایک سو سترہ بار۔ جمیع آفات سے بچا رہے اور جو کوئی اس نقش متبرک کو اپنے پاس رکھے۔ مخلوق اس کی مطیع ہووے۔



۲۶

**یَا مُذِلُّ**

اے ذلت دینے والے

جلالی ۷۷۰

۸۰۱ عدد ۷۸۶

حضرت مولانا یعقوب صاحب چرخی رحمۃ اللہ علیہ اپنے شرح اسماء حسنیٰ میں تحریر فرمایا ہے کہ جو کوئی کسی

| ال | م | ذ | ل |
|---|---|---|---|
| ۷۰۱ | ۳۹ | ۳۲ | ۳۹ |
| ۲۸ | ۶۹۸ | ۴۲ | ۳۳ |
| ۴۱ | ۳۴ | ۳۷ | ۶۹۹ |

ظالم سے ڈرتا ہو سجدہ میں جاوے اور پچھتر بار اس اسم کو پڑھے جب دعا پر پہنچے تو کہے اَللّٰھُمَّ نَجِّنِیْ مِنْ فُلَانٍ ابن فلاں حق تعالیٰ اس کو شر سے امان میں رکھے گا جو کوئی اس نقش کو لکھکر اپنے پاس رکھے ظالم کے ظلم سے بچا رہے۔ اور حاکم کی خفگی و اذیت سے محفوظ رہے اور دشمن ذلیل ہو۔

۲۷

**یَا سَمِیْعُ**

اے سننے والے

جمالی ۱۸۰

۲۱۱ عدد ۷۸۶

جو کوئی اس اسم کو بہت پڑھے دعا قبول ہووے جو کوئی جمعرات کے دن بعد نماز چاشت کے

| ال | س | مي | ع |
|---|---|---|---|
| ۵۱ | ۶۹ | ۳۲ | ۵۹ |
| ۶۸ | ۴۸ | ۶۳ | ۳۳ |
| ۶۱ | ۳۴ | ۶۷ | ۴۹ |

پانچسو بار پڑھ کے دعا مانگے دعا ضرور ہی مستجاب ہوگی جو کوئی بہرا ہووے اس اسم کو منگل کے دن لکھ کر روغن گل سے دھو کر کان میں ڈالے بہراپن جاتا رہیگا۔ جو کوئی اس مربع کو شرف قمر میں لکھکر اپنے پاس رکھے مطلب دلی حاصل ہوں۔ اگر سونے کی تختی پر کندہ کرا کے پہنے عجائب و غرائب دیکھے گا۔

۲۸

۳۳۳ عدد

۷۸۶

**یَا بَدِیۡعُ** (؟) **یَا بَصِیۡرُ**

اے دیکھنے والے

جمالی — ۳۰۲

| ال | بص | ی | ر |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۱۱۹ | ۳۴ | ۹ |
| ۱۹۸ | ۵ | ۹۴ | ۳۳ |
| ۹۳ | ۳۴ | ۱۹۷ | ۹ |

جو کوئی اس اسم کو درمیان سنت اور فجر کے پڑھے حق تعالیٰ نظر عنایت رکھے جب کسی کی آنکھیں درد کرتی ہوں یا ضعف بصر ہووے مشک وزعفران سے چینی کی رکابی پر اس نقش کو گلاب سے دھو کر عنبر خام دکافور ملا کر بطور سرمہ کے آنکھوں میں لگاوے درد دور ہوگا۔ جو کوئی اس کو اپنے پاس رکھے صاحب بصیرت ہو۔ اگر بچے کے گلے میں ڈالے نظر بد سے بچے اور سرمہ لگاتے وقت اس کو پڑھ کر پھونک لیا کرے آنکھوں میں روشنی ہو۔

۲۹

۹۹ عدد

۷۸۶

**یَا حَکَمُ**

بڑا فیصلہ کرنے والا

جمالی — ۶۸

| ال | ح | ک | م |
|---|---|---|---|
| ۲۱ | ۳۹ | ۳۲ | ۷ |
| ۳۸ | ۱۸ | ۱۰ | ۳۳ |
| ۹ | ۳۴ | ۳۷ | ۱۹ |

جو کوئی شب جمعہ میں آدھی رات کو پڑھے گا حق تعالیٰ باطن اس کا صاف کردیگا جو کوئی اس نقش کو اپنے پاس رکھے دل اس کا نورانی ہووے اور اس نقش کو جمعہ کے روز انگوٹھی پر کندہ کرا کے اپنے پاس رکھے گا ذہن تیز ہوگا۔ حافظہ قوی ہوگا بچے کو پلانے سے جلد بولنے لگے گا۔



۳۰

۱۳۵ عدد

۷۸۶

**یَا عَدۡلُ**

اے انصاف کرنے والے

جلالی — ۱۰۴

| ال | ع | د | ل |
|---|---|---|---|
| ۵ | ۲۹ | ۳۲ | ۶۹ |
| ۲۸ | ۲ | ۷۲ | ۳۳ |
| ۷۱ | ۳۴ | ۲۷ | ۳ |

جو کوئی ہر نماز کے بعد پڑھے روزی غیب سے پاوے اور نیک عمل کی توفیق ہووے اور جو کوئی شب جمعہ کو روٹی کے بیس ٹکڑوں پر لکھے اور صدق دل سے کھاوے حق تعالےٰ تمام مخلوق کو اس کا مسخر کر دے گا اور جو کوئی اس نقش کو اپنے پاس رکھے گا۔ گناہوں سے بچا رہیگا اور جو کوئی اسکو اپنے پاس رکھے ظالم کے ظلم سے بچا رہے۔ اور حاکم کی نظروں میں عزت پاوے۔

۳۱

۱۶۰ عدد

۷۸۶

**یَا لَطِیۡفُ**

اے باریک بیں

جمالی — ۱۲۹

| ال | لط | ی | ف |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۷۹ | ۳۲ | ۳۸ |
| ۷۸ | ۸ | ۴۱ | ۳۳ |
| ۴۰ | ۳۴ | ۷۷ | ۹ |

صاحب دار التنظیم نے لکھا ہے کہ یہ اسم سب اسماء سے ممتاز ہے اور قریب النتیجہ اور سریع الاثر ہے جمیع اورام و اسقام و آلام میں تاثیر عظیم رکھتا ہے اور دفع مصیبتوں اور رنج میں اثر کلی رکھتا ہے۔ چاہیئے اس اسم کو ایک سو تہتر ۱۷۳ بار ہر روز پڑھے جسکو اسباب معیشت مہیا نہ ہوا ور فقر و فاقہ میں رہتا ہوا سکو پڑھا کرے حاجت بر آوے اور اگر اس نقش کو چاندی یا سونے کی تختی پر کندہ کرا کے گلے میں ڈالے سب مشکلیں آسان ہوں۔

۳۲

## یَاخَبِیْرُ

اے خبردار

جلالی — ۸۱۲

۸۴۳ عدد — ۷۸۶

| ال | خ | بی | ر |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۱۹۹ | ۳۲ | ۵۹۹ |
| ۱۹۸ | ۱۰ | ۶۰۲ | ۳۳ |
| ۶۰۱ | ۳۴ | ۱۹۷ | ۱۱ |

جس شخص پر اس کا نفس امارہ غالب ہو اس کو پڑھا کرے اور جو کوئی رانگ پر پہلی ساعت میں جمعہ کے دن کندہ کرا کے اور منہ میں رکھے پیاس نہ لگے گی جو کوئی چاہے کہ میں امورات مخفیہ پر مطلع ہوں تو وہ اس نقش کو شرف عطارد میں لکھ کر سرہانے رکھ کر سو رہے۔ خواب میں عجیب و غریب امر مشاہدہ کرے گا۔ اور چینی کی رکابی پر لکھ کر پیئے ذہن تیز ہوگا۔

۳۳

## یَاحَلِیْمُ

اے بردبار

جمالی — ۸۸

۱۱۹ عدد — ۷۸۶

| ال | ۴۸ | ۵۱ | ۹ |
|---|---|---|---|
| ۵۲ | ح | ۳۲ | ۲۷ |
| ۷ | ۴۹ | ل | ۳۳ |
| ۲۹ | ۳۴ | ۶ | یم |

جو کوئی اس اسم کو روبرو بادشاہ کے پڑھے۔ بادشاہ کے غصہ سے محفوظ رہے گا جو کوئی اس اسم کو پڑھے حلیم الطبع ہووے اور صبر و سکون اسکے قلب میں آجاوے جو کوئی درخت بوتے وقت اٹھائیس بار پڑھے درخت سرسبز ہووے اور خزاں سے محفوظ رہے اور جو کوئی اس کو لکھ کر اپنے کھیت میں ڈالیگا گیہوں سرسبز ہونگے اور جو اس نقش کو لکھ کر گلے میں ڈالے گا تمام آفات سے بچا رہے گا۔



۳۴

## یَاعَظِیْمُ

اے بزرگی بڑائی والے

جمالی — ۱۰۲۰

۱۰۵۱ عدد — ۷۸۶

| ال | ع | ظ | یم |
|---|---|---|---|
| ۹۰۱ | ۴۹ | ۳۲ | ۶۹ |
| ۴۸ | ۸۹۸ | ۷۲ | ۳۳ |
| ۷۱ | ۳۴ | ۴۷ | ۸۹۹ |

جو کوئی اس اسم کو ہمیشہ پڑھا کرے مخلوق کی نظر میں ممتاز ہووے اور حق تعالیٰ ہر بلا سے بچائے رکھے گا۔ اور اگر اس نقش کو اپنے پاس رکھے عزیز خلائق ہووے جو کوئی اس نقش کو کندہ کرا کے سونے یا چاندی کی تختی پر اور گرد اس کے الملک لکھ کر پہنے جمیع آفات سے بچا رہے گا۔ اور بچے کے گلے میں ڈالے نظر بد سے محفوظ رہے۔

۳۵

## یَاغَفُوْرُ

اے بخشنے والے

جمالی — ۱۲۸۶

۱۳۱۷ عدد — ۷۸۶

| ال | غ | فو | ر |
|---|---|---|---|
| ۸۷ | ۱۹۹ | ۳۲ | ۹۹۹ |
| ۱۹۸ | ۸۳ | ۱۰۰۲ | ۳۳ |
| ۱۰۰۱ | ۳۴ | ۱۹۷ | ۸۵ |

جو کوئی اس اسم کو ہمیشہ پڑھا کرے اخلاق ذمیمہ اور امراض ردیہ ظاہر و باطن سے دور ہوا ور جو کوئی اس کو پڑھے بیماری سے شفا پاوے جو کوئی بیمار ہو مقطعات یاغفور کو لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ خلق میں اس کی عزت ہو اور جو کوئی اس نقش کو اپنے پاس رکھے۔ بادشاہ کے غصہ سے محفوظ رہے گا۔

---

۳۶

**یَاشَکُوْرُ**
اے قدر دان
جمالی ۵۳۶

۵۳۶ عدد — ۷۸۶

| ش | ک | و | ر |
| --- | --- | --- | --- |
| ۷ | ۱۹۹ | ۳۰۱ | ۱۹ |
| ۱۹۸ | ۴ | ۲۲ | ۳۰۲ |
| ۳۱ | ۳۰۳ | ۱۹۸ | ۵ |

جس شخص کی آنکھوں کی روشنی جاتی رہی ہو وہ اس اسم کو اکتالیس بار ہر روز پڑھا کرے اور لعاب دہن اپنی آنکھوں میں لگاوے اور پانی پر دم کر کے پیئے روشنی برقرار ہو جاوے گی علما فرماتے ہیں کہ جو کوئی مفلس ہووے اس اسم کو اکیس بار پڑھے غنی ہو جاوے اور جو کوئی بہت پڑھے خلق میں باعزت رہے اور اسکو چاندی کی تختی پر کندہ کرا کے گلے میں ڈالے روزی غیب سے پاوے۔

۳۷

**یَاعَلِیُّ**
اے بلند
جلالی ۱۱۰

۱۴۱ عدد — ۷۸۶

| ال | ع | ل | ی |
| --- | --- | --- | --- |
| ۳۱ | ۹ | ۳۲ | ۶۹ |
| ۸ | ۲۸ | ۷۲ | ۳۲ |
| ۷۱ | ۳۳ | ۷ | ۲۹ |

جو کوئی اس اسم کو پڑھا کرے بلند مرتبہ ہووے اور اگر مسافر پڑھے وطن میں پہنچے اور جو کوئی صبح و شام پڑھا کرے سب بلاؤں سے بچا رہے۔ حرز و امان میں لکھا ہے کہ جو کوئی اس اسم کو ایک سو دس بار پڑھے فقیر غنی ہو جاوے اور دنیا میں عزت پاوے یا علی پڑھے یا العلی۔ جو کوئی اس اسم کو اپنے پاس رکھے خلق کی نظروں میں ذی عزت رہے۔ اور جو کوئی اس نقش کو اپنے پاس رکھے عزیز خلائق ہو۔



۳۸

**یَاکَبِیْرُ**
اے بڑے
جمالی ۲۳۲

۲۶۳ عدد — ۷۸۶

| ال | ک | بی | ر |
| --- | --- | --- | --- |
| ۱۳ | ۱۹۹ | ۳۲ | ۱۹ |
| ۱۹۸ | ۱۰ | ۲۲ | ۳۲ |
| ۳۱ | ۳۳ | ۱۹۷ | ۱۱ |

جو کوئی اس اسم کو پڑھے خلائق کی نظروں میں ممتاز ہووے اور بلند مرتبہ ہووے۔ اگر بادشاہ یا وزیر یا کوئی اور امیر اس نقش کو چاندی پر کندہ کرا کے انگوٹھی میں پہنے اور گرد اس کے الملک لکھدے۔ خلائق مسخر ہووے۔ جو کوئی اس مربع کو اپنے پاس رکھے خلق میں نام آور رہے گا۔

۳۹

**یَاحَفِیْظُ**
اے نگہبان
جمالی ۹۹۸

۱۰۲۹ عدد — ۷۸۶

| ال | ح | فی | ظ |
| --- | --- | --- | --- |
| ۹۱ | ۸۹۹ | ۳۲ | ۷ |
| ۸۹۸ | ۸۸ | ۱۰ | ۳۳ |
| ۹ | ۳۳ | ۸۹۷ | ۸۹ |

جو کوئی اس اسم کو پڑھا کرے سفر میں جمیع آفات اور بلیات سے بچا رہے جو کوئی اس مربع کو چاندی کی تختی پر کھدوا کر گلے میں ڈالے یا اپنے مال میں رکھدے ہر بلا سے محفوظ رہے۔ اگر لڑکا اس مربع کو پہنے نظر بد و ام الصبیان سے خدا تعالےٰ اس کو بچاوے گا۔ اگر اس نقش کو اپنے پاس رکھے سب آفتوں سے بچا رہے۔

---

٤٠

**یَامُقِیْتُ**
اے قوت دینے والے
جلالی ٥٥٠

٥٨١ عدد — ٧٨٦

| ال | م | قی | ت |
|---|---|---|---|
| ١١١ | ٣٩٩ | ٣٢ | ٣٩ |
| ٣٩٨ | ١٠٨ | ٤٢ | ٣٣ |
| ٤١ | ٣٣ | ٣٩٧ | ١٠٩ |

جس کا لڑکا بہت روتا ہو اس اسم کو کسی مٹی کے کورے برتن میں دم کرے پھر اس میں پانی بھر کر لڑکے کو پلاوے لڑکا خوش رہے اور خوش خلق ہووے جو کوئی اس اسم کو ہمراہ اسم القائمُ کے بعد ہر نماز کے سات بار پڑھا کرے امراض سوداویہ کو مفید ہے اور ہر روز سات بار پانی پر دم کر کے پیا کرے روزی غیب سے پاوے۔ کبھی بھوکا نہ رہے اور جو کوئی اس نقش کو اپنے پاس رکھے بہت جلد غنی ہو جاوے۔

٤١

**یَاحَسِیْبُ**
اے کفایت کرنے والے
جمالی ٨٠

١١١ عدد — ٧٨٦

| ال | ح | سی | ب |
|---|---|---|---|
| ٦١ | ١١ | ٣٢ | ٧ |
| ١٠ | ٥٨ | ١٠ | ٣٣ |
| ٩ | ٣٤ | ٩ | ٥٩ |

حضرت مولانا یعقوب چرخی نے فرمایا کہ جب کسی کو کوئی مشکل پیش آوے یکشنبہ کے روز صبح و شام ایک سو پینتالیس بار حَسْبِیَ اللّٰہُ الْحَسِیْبُ کہے ایک ہفتہ تک یہ عمل کرے مشکل آسان ہوگی۔ جو کوئی اس اسم کو ستر بار پڑھے اعداء کے شر سے محفوظ رہے اور جو کوئی اس اسم کے نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھے عزیز خلائق ہووے اور دشمنوں کے شر سے بچا رہے۔



٤٢

**یَاجَلِیْلُ**
اے بڑی شان والے
جمالی ٧٣

١٠٣ عدد — ٧٨٦

| ال | ج | لی | ل |
|---|---|---|---|
| ٤١ | ٢٩ | ٣٢ | ٢ |
| ٢٨ | ٣٨ | ٥ | ٢٣ |
| ٤ | ٣٤ | ٢٧ | ٣٩ |

حضرت مولانا یعقوب چرخیؒ نے اپنی شرح اسماء حُسنٰے میں لکھا ہے کہ جو کوئی اس اسم کو مشک و زعفران و گلاب سے چینی کی رکابی پر لکھ کر دھو کے پیئے گا خلق میں بڑا نامور ہوگا۔ جو کوئی اس اسم کو تہتر بار پڑھا کرے صاحبِ وقار ہووے اور خلق اس کی عزت کرے اور جو کوئی اس نقش کو اپنے پاس رکھے امراض سوداویہ سے بچا رہے اور جو حاجت ہو بر آوے۔

٤٣

**یَاکَرِیْمُ**
اے کرم کرنے والے
جمالی ٢٧٠

جو کوئی اس اسم کو سوتے وقت بہت پڑھے خلق میں عزت پاوے اور رزق غیب سے ملے جو کوئی اس اسم کو عقیق پر کندہ کرا کے انگوٹھی پر جڑوا کر بائیں ہاتھ کی چھنگلیا میں پہنے روزی بہت ملے اگر بے روزگار ہو تو نوکر ہو جاوے۔ جو کوئی اس نقش کو انگوٹھی پر کندہ کرا کے اپنے ہاتھ میں رکھے کبھی مفلس نہ ہووے۔

۴۴

## یَا رَقِیْبُ
اے نگہبان

جمالی ۳۱۲

۷۸۶ — ۳۴۳ عدد

| ال | ر | ق | یب |
| --- | --- | --- | --- |
| ۱۰۱ | ۱۱ | ۳۲ | ۱۹۹ |
| ۱۰ | ۹۸ | ۲۰۲ | ۳۳ |
| ۲۰۱ | ۳۴ | ۹ | ۹۹ |

جو کوئی اس اسم کو ہر روز سات بار پڑھا کرے اسکے مال میں برکت ہووے اور اولاد اس کی زندہ وسلامت رہے اور جو کوئی اس اسم کو چینی کی رکابی میں لکھ کر دھو کے کسی کو پلا دے وہ اس کی محبت میں دیوانہ ہو جائے اور جو کوئی اس نقش کو انگوٹھی پر کندہ کروا کے پہنے کُند ذہن ذکی الطبع ہو جاوے۔ اور جو کوئی اس کو اپنے پاس رکھے ہر بلا سے محفوظ رہے۔

۴۵

## یَا مُجِیْبُ
اے دعا کے قبول کرنیوالے

جمالی ۵۵

۷۸۶ — ۸۶ عدد

| ال | م | ج | یب |
| --- | --- | --- | --- |
| ۴ | ۱۱ | ۳۲ | ۳۹ |
| ۱۰ | ۱ | ۴۲ | ۳۳ |
| ۴۱ | ۳۴ | ۹ | ۲ |

جو کوئی اس اسم کو بہت پڑھے مستجاب الدعوات ہووے جو کوئی اس نقش کو چاندی پر کندہ کرا کے پہنے اور جو دعا مانگے قبول ہووے۔ جو کوئی اس مربع کو جمعہ کے دن ساعت زہرہ میں لکھ کر اور پچپن بار غروب آفتاب کے وقت پڑھ کر اپنے پاس رکھے اور خدا تعالےٰ سے دعا مانگے حاجت بر آوے۔

---



۴۶

## یَا وَاسِعُ
اے فراخی والے

جلالی ۱۳۷

۷۸۶ — ۱۶۸ عدد

| ال | وا | س | ع |
| --- | --- | --- | --- |
| ۶۱ | ۶۹ | ۳۲ | ۶ |
| ۶۸ | ۵۸ | ۹ | ۳۳ |
| ۸ | ۳۴ | ۶۷ | ۵۹ |

جو کوئی اس اسم کو پڑھتا ہے ملائکہ نازل ہوتے ہیں جو کوئی پڑھا کرے روزی روز پاوے۔ مفلس نہ ہووے اور جو کوئی اس اسم کے نقش کو ہرن کی جھلی پر لکھ کر اپنے پاس یا مال میں رکھے جملہ آفات سے بچا رہیگا۔ جو کوئی اس کو عروج ماہ میں لکھ کر اور سورۂ فاتحہ اور ایک سو سینتیس بار اس اسم کو پڑھ کر اپنے بازو پر باندھے رزق غیب سے پاوے۔

۴۷

## یَا حَکِیْمُ
اے حکمت والے

جمالی ۷۸

۷۸۶ — ۷۸ عدد

| ح | ک | ی | م |
| --- | --- | --- | --- |
| ۱۱ | ۳۹ | ۹ | ۱۹ |
| ۳۸ | ۸ | ۲۲ | ۱۰ |
| ۲۱ | ۱۱ | ۳۷ | ۹ |

اس کو جو کوئی بہتر بار پڑھا کرے کوئی مشکل پیش نہ آوے اور سب حاجتیں بر آویں۔ اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھے کبھی بیمار نہ ہووے اگر بیمار ہو اچھا ہو جائے ہو جاوے۔ جو اس نقش کو اپنے پاس رکھے صاحب عزت ہووے۔

---

٤٨ — ٥١ عدد — ٧٨٦

## یَاوَدُوْدُ
اے دوست رکھنے والے

جمالی — ٢٠

| ال | و | دو | د |
|---|---|---|---|
| ١١ | ٣ | ٣٢ | ٥ |
| ٢ | ٨ | ٨ | ٣٣ |
| ٧ | ٣٤ | ١ | ٩ |

جو کوئی چاہے کہ میاں بی بی میں موافقت ہوجاوے جھگڑا نہ ہوا کرے تو چاہیے کہ اسم شریف کو ہزار بار کسی کھانے والی چیز پر دم کرے اور دونوں کو کھلائے۔ آپس میں محبت و الفت ہووےگی۔ دارالنظیم میں لکھا ہے کہ جو کوئی اس اسم شریف کو ریشمی کپڑے پر شرف قمر کے متصل مشتری ہو پینتیس بار لکھ کر اپنے پاس رکھے لوگ اس سے محبت کریں۔ جو کوئی اس اسم کو شیرینی پر دم کرے اور کھلادے دشمن دوست ہو جائے۔

٤٩ — ٨٨ عدد — ٧٨٦

## یَامَجِیْدُ
اے بزرگ ذات

جمالی — ٥٧

| ال | م | جی | د |
|---|---|---|---|
| ١٦ | ١ | ٣٠ | ٤١ |
| ٢ | ١٥ | ٤٢ | ٢٩ |
| ٣٩ | ٣٢ | ٣ | ١٤ |

جو کوئی چاہے کہ مرض برص و جذام سے شفا ہووے بیس روز تک روزہ رکھے اور افطار کے وقت ستادن بار اس اسم کو پڑھے حق تعالیٰ اسکو مرض سے نجات دیوے اور صحیح و سالم کردے گا اور اگر اس کا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے عزیز خلائق ہووے۔



٥٠ — ٦٠٣ عدد — ٧٨٦

## یَابَاعِثُ
اے اٹھانے والے

جمالی — ٥٧٣

| ال | با | ع | ث |
|---|---|---|---|
| ٧١ | ٤٩٩ | ٣٢ | ٢ |
| ٤٩٨ | ٦٨ | ٥ | ٣٣ |
| ٤ | ٣٤ | ٤٩٧ | ٦٩ |

جو کوئی اس اسم کو سو بار پڑھا کرے دل اس کا منور ہووے اور اس شخص سے نیکیاں سرزد ہوں گی۔ برائی سے بچا رہے گا اور اگر اسم کا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے گا طرح طرح کے عجائب دیکھے گا۔ جو کوئی اس کو اپنے پاس رکھے سب حاجتیں بر آدیں گی۔ تنگ دستی دور ہو اور دل روشن ہو صاحب اقبال ہو۔

٥١ — ٣٥٠ عدد — ٧٨٦

## یَاشَہِیْدُ
اے حاضر

جمالی — ٣١٩

| ال | ش | ہ | ید |
|---|---|---|---|
| ٦ | ١٣ | ٣٢ | ٢٩٩ |
| ١٢ | ٣ | ٣٠٢ | ٣٣ |
| ٣٠١ | ٣٤ | ١١ | ٤ |

حضرت مولانا یعقوب چرخیؒ فرماتے ہیں کہ جس شخص کی اولاد نافرمان ہو وہ صبح کے وقت اس کی پیشانی پر یاشہید اکتیس بار پڑھے فرماں بردار ہو جائے۔ جو کوئی اس نقش کو لکھ کر پانی سے دھو کر بخار والے کو پلا دے بخار دور ہو اور انگوٹھی پر کندہ کرا کے پہنے خلق میں عزت پائے۔ جو کوئی جمعہ کے دن پہلی ساعت میں کاغذ پر لکھ کر اپنے قلب کے پاس رکھے قلب اس کا نورانی ہو جائے۔

۵۲

**یَا حَقُّ**

اے ثابت

جلالی — ۱۰۸

۱۳۹ عدد — ۷۸۶

| ا | ل | ح | ق |
| --- | --- | --- | --- |
| ۹ | ۹۹ | ۲ | ۲۹ |
| ۹۸ | ۶ | ۳۲ | ۳ |
| ۳۱ | ۴ | ۹۷ | ۷ |

جب کوئی چیز گم ہو جائے پاک کاغذ چوکھوٹا لے کر ہر کونے پر اس اسم کو لکھے اور آدھی رات کو ہتھیلی پر کاغذ کو رکھ کر آسمان کے نیچے کھڑا ہو کر ایک سو ننانوے بار پڑھے چیز گم شدہ مل جائے اور جو کوئی اس اسم کو بہت پڑھے عزیز خلائق ہووے اور نقش اس اسم کا لکھ کر اپنے پاس رکھے سب حاجتیں بر آویں اور جو کوئی اس نقش کو چاندی پر کندہ کرا کے بیمار کے گلے میں ڈالے بیمار اچھا ہو جائے۔

۵۳

**یَا وَکِیْلُ**

اے ذمہ دار

جلالی — ۶۶

۷۸۶

و ۵ ۸ ۳
۱۶ ۳۶ ۱۱
۹ ل و ک
۴۴ ۳۳ ۲۰
ل ۸ و ک
۲۲ ۱۸ ۲۵
ک و ل ی

جو کوئی اس اسم کو ایک سو چھیانوے بار ہر روز پڑھا کرے ظلم سے ظالم کے بچا رہے اور کسی سے نہ ڈرے جو کوئی اس نقش کو کورے سکورے میں لکھے مگر طالع عقرب ہو وہ اپنے گھر میں رکھ دے تمام موذی جانور بھاگ جاویں اور جو کوئی اس مربع کو چاندی پر کندہ کرا دے اور اپنے داہنے ہاتھ میں پہنے مال میں برکت ہو گی جو کوئی اس نقش کو اپنے پاس رکھے غنی ہو جائے۔



۵۴

**یَا قَوِیُّ**

اے قوت والے

جلالی — ۱۱۶

۱۴۷ عدد — ۷۸۶

| ال | ق | و | ی |
| --- | --- | --- | --- |
| ۵ | ۱۱ | ۳۰ | ۱۰۱ |
| ۱۲ | ۸ | ۹۸ | ۲۹ |
| ۹۹ | ۲۸ | ۱۳ | ۷ |

جو کوئی اس اسم کو بہت پڑھے صاحب قوت اور بہت جلد منصب جلیلہ پر پہنچے اور جو کوئی اس اسم کے نقش کو لکھے اور اپنے پاس رکھے اگر حاکم ہے تو قوت و غلبہ رعیت پر بہت حاصل ہو۔ اور اگر دشمن کے مقابلہ میں جاوے تو فتح پاوے۔ اور جو کوئی اس کو چینی کی رکابی پر لکھ کر پئے تو قولنج دور ہووے۔

---

۵۵

**یَا مَتِیْنُ**

اے مضبوط

جمالی — ۵۰۰

۵۳۱ عدد — ۷۸۶

| ال | امت | ی | ن |
| --- | --- | --- | --- |
| ۱۱ | ۴۹ | ۳۲ | ۴۳۹ |
| ۴۸ | ۸ | ۴۴۲ | ۳۳ |
| ۴۴۱ | ۳۴ | ۴۷ | ۹ |

جو کوئی اس اسم کو بہت پڑھے سب حاجتیں بر آویں اور جو کوئی اس نقش کو اپنے پاس رکھے تمام حاجتیں بر آویں اور جو کوئی اس نقش کو چینی کی رکابی پر لکھ کر مریض کو پلا دے شفا پائے۔ اور جو کوئی اس کو لکھ کر اپنے پاس رکھے ذی عزت ہووے۔

---

